آیت نمبر 20

آیات نمبر 20 تا 24 میں بیان کہ زمین اور آسمان کی تمام نعمتیں اللہ نے انسانوں ہی کے لئے پیدا کی ہیں ۔ لیکن کچھ لوگ اللہ کے نازل کردہ قرآن کی پیروی کرنے کے بجائے اپنے باپ دادا کی غلط روایات کی پیروی کرتے ہیں۔ جن لوگوں نے اللہ سے تعلق جوڑ لیا وہ کامیاب ہو گئے کیونکہ ہر چیز کا آخری فیصلہ بالآخر اللہ ہی نے کرنا ہے۔

اَلَمْ تَرَوْا اَنَّ اللّٰهَ سَخَّرَ لَكُمْ مَّا فِي السَّمٰوٰتِ وَ مَا فِي الْاَرْضِ وَ اَسْبَغَ عَلَيْكُمْ نِعَمَهٗ ظَاهِرَةً وَّ بَاطِنَةً ؕ کیا تم لوگوں نے کبھی اس بات پر غور نہیں کیا کہ جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے وہ سب کچھ اللہ نے تمہارے ہی لئے کام میں لگا رکھا ہے اور اس نے اپنی تمام ظاہری اور باطنی نعمتیں پوری کر دی ہیں

وَ مِنَ النَّاسِ مَنْ يُّجَادِلُ فِي اللّٰهِ بِغَيْرِ عِلْمٍ وَّ لَا هُدًى وَّ لَا كِتٰبٍ مُّنِيْرٍ ﴿۲۰﴾ اور انسانوں میں سے کچھ لوگ ایسے بھی ہیں جو بغیر کسی علم و ہدایت اور بغیر کسی روشن کتاب کے اللہ کے بارے میں جھگڑتے ہیں وَ اِذَا قِيْلَ لَهُمُ اتَّبِعُوْا مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ قَالُوْا بَلْ نَتَّبِعُ مَا وَجَدْنَا عَلَيْهِ اٰبَآءَنَا ؕ اور جب اس قسم کے لوگوں سے کہا جاتا ہے کہ اس چیز کی پیروی کرو جو اللہ نے نازل کی ہے تو کہتے ہیں کہ ہم تو اسی چیز کی پیروی کریں گے جس پر ہم نے اپنے آبا و اجداد کو پایا اَوَلَوْ كَانَ الشَّيْطٰنُ يَدْعُوْهُمْ اِلٰى عَذَابِ السَّعِيْرِ ﴿۲۱﴾ کیا اگر شیطان انہیں بھڑکتی ہوئی آگ کے عذاب ہی کی طرف دعوت دے رہا ہو تب بھی وہ اسی چیز کی پیروی کریں گے ؟

وَ مَنْ يُّسْلِمْ وَجْهَهٗٓ اِلَى اللّٰهِ وَ هُوَ مُحْسِنٌ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ

بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى ؕ وَ اِلَى اللّٰهِ عَاقِبَةُ الْاُمُوْرِ ﴿۲۲﴾ اور جس شخص نے اللہ کے سامنے اپنا سر تسلیم خم کر دیا اور اخلاص سے اعمال کرنے والا بھی ہو تو سمجھ لو کہ اس نے ایک بڑے مضبوط حلقہ کا سہارا تھام لیا کیونکہ تمام معاملات کا آخری فیصلہ تو اللہ ہی کے ہاتھ میں ہے وَمَنْ كَفَرَ فَلَا يَحْزُنْكَ كُفْرُهٗ ؕ اور اے پیغمبر (صلی اللہ علیہ وسلم)! جو شخص کفر کرتا ہے تو اس کا کفر آپ کو غمگین نہ کر دے اِلَيْنَا مَرْجِعُهُمْ فَنُنَبِّئُهُمْ بِمَا عَمِلُوْا ؕ بالآخر ان سب کو ہمارے پاس ہی واپس لوٹ کر آنا ہے پھر ہم انہیں ان تمام اعمال کی حقیقت سے آگاہ کر دیں گے جو وہ کرتے رہے ہیں اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ﴿۲۳﴾ یقیناً اللہ سینوں کے چھپے ہوئے راز تک جانتا ہے نُمَتِّعُهُمْ قَلِيْلًا ثُمَّ نَضْطَرُّهُمْ اِلٰى عَذَابٍ غَلِيْظٍ ﴿۲۴﴾ ہم ان لوگوں کو تھوڑی مدت تک دنیاوی زندگی کا مزہ لینے دیں گے لیکن پھر انہیں کھینچ کر سخت عذاب کی طرف لے جائیں گے۔